بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامداً و مصلیاً

کیا فرماتے ہین علماے دین متین اس مسئلہ مین کہ شہر کانپور مین بروز چہار شنبہ ۲۹ - شعبان کو بسبب ابر کے
رویت ہلال شہر رمضان نہین ہوئی بعد چند روز کے حافظ عبد الغنی صاحب اور شیخ رمضان علی
جمعدار نے ایک عالم کے روبرو بیان کیا کہ چھاؤنی کانپور مین ہماری پلٹن کے ایک سپاہی معتبر
نے بچشم خود بروز چہار شنبہ ۲۹ - شعبان کو چاند رمضان کا دیکھا اور لوگون کو بلایا کہ دفعۃً ہلال ابر
مین چھپ گیا چنانچہ ہمنے اور اکثر ملازمین پلٹن نے اوسکی شہادت پر پنجشنبہ سے روزہ رکھا
بعد اسکے اوس دیکھنے والے چاند نے خود اس عالم کے روبرو گواہی اپنی رویت ہلال کی دی
اور کہا کہ مین نے بالیقین بروز چہار شنبہ ۲۹ چاند دیکھا اور روز پنجشنبہ سے مین نے اور بعض
لوگون نے روزہ رکھا ہو بظاہر یہ شخص معتبر و دیندار پابند صوم و صلوٰۃ ہی لہذا شہادت مذکورہ سے
عالم مسطور نے کہا کہ قضا ایک روزہ کی اوسپر جسنے پنجشنبہ سے روزہ نہین رکھا واجب ہی اور
بعد گذرنے تیس دن کے اگر رویت ہلال شوال بسبب ابر وغیرہ کے نہو تو بھی افطار و عید کو جائز
پس صورت مذکورہ مین قضاے روزہ اور افطار جائز ہی یا نہین بینوا توجروا

هو العليم

صورت مسئولہ میں بنابر شہادت مذکورہ قضا ایک روزہ کی واجب ہی اور بعد گذرنے تیس
دن کے اگر ہلال شوال بسبب ابر وغیرہ کے نظر نہ آوے تو فطر حلال ہی اسواسطے کہ رویت ہلال رمضان
در صورت علۃ السما بخبر شخص واحد عدل یا مستور الحال اور اسیطرح بشہادۃ الواحد علی شہادۃ الواحد
ثابت ہوجاتی ہی اور حکم رمضان دیا جاتا ہی اور بعد گذرنے تیس دن کے اس صورت میں اگر رویت
ہلال شوال بسبب ابر وغیرہ نہو تو بھی باتفاق ائمہ ثلاث یعنی امام اعظم و صاحبین علیہم الرحمہ فطر حلال ہی
اور جو مطلع صاف ہو اور ہلال شوال نظر نہ آوے تو امام محمد رح کے نزدیک اب بھی فطر حلال ہی اور شیخین رح
کے نزدیک اسوقت فطر حلال نہیں کتب معتمدہ مستندہ مفصلہ ذیل سے یہ حکم مستفاد ہوتا ہی

فی المشکوۃ عن ابن عباس رض قال جاء اعرابی الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال انی رأیت الہلال
یعنی ہلال رمضان فقال اتشہد ان لا الہ الا اللہ قال نعم قال اتشہد ان محمدا رسول اللہ
قال نعم قال یا بلال اذن فی الناس ان یصوموا غدا رواہ ابوداؤد والترمذی والنسائی
وابن ماجۃ والدارمی و فی العالمگیریۃ ان کان بالسماء علۃ فشہادۃ الواحد علی
ہلال رمضان مقبولۃ اذا کان عدلا مسلما عاقلا بالغا حرا کان او عبدا ذکرا
کان او انثی وکذا شہادۃ الواحد علی شہادۃ الواحد وشہادۃ المحدود فی القذف
بعد التوبۃ فی ظاہر الروایۃ ہکذا فی فتاوی قاضیخان واما مستور الحال فالظاہر انہ لا تقبل
شہادتہ وروی الحسن عن ابی حنیفۃ رح انہ تقبل شہادتہ وہو الصحیح کذا فی المحیط انتہی وفی
الدر المختار وقبل بلا دعوی وبلا لفظ اشہد وبلا حکم ومجلس قضاء لانہ خبر لا شہادۃ
للصوم مع علۃ کغیم وغبار خبر عدل او مستور الحال علی ما صححہ البزازی علی خلاف
ظاہر الروایۃ لا ظاہر فسق اتفاقا انتہی ایضا فیہ ولو صاموا بقول عدل حیث یجوز وغم

هلال الفطر لا يحل على المذهب خلافاً لمحمد كذا ذكره المصنف لكن نقل ابن الكمال
عن الذخيرة انه ان غم هلال الفطر حل اتفاقاً وفي الزيلعي الاشبه ان غم حل والا
لا انتهى وفي الطحطاوي قوله ولكن الخ استدراك على حكاية الخلاف
قوله ان غم هلال الفطر حل اتفاقاً هو الذي ارتضاه في نور الايضاح وحرره
في امداد الفتاح ونقل عن الحلواني ان خلاف محمد فيما اذا لم يروا هلال
شوال والسماء مصحية فعندهما لا يفطرون وعند محمد يفطرون حلبي قوله
وفي الزيلعي الخ لا يخرج ما في الزيلعي عن كلام الذخيرة حلبي وفيه ان الزيلعي
لم يتعرض لذكر الاتفاق ولا عدمه انتهى وفي رد المحتار قوله لكن الخ
استدراك على ما ذكره المصنف من ان خلاف محمد فيما اذا غم هلال الفطر بل صرح
به في الذخيرة وكذا في المعراج عن المجتبى ان حل الفطر هنا محل وفاق وانما الخلاف
فيما اذا لم يغم ولم ير الهلال فعندهما لا يحل الفطر وعند محمد يحل كما قال
شمس الائمة الحلواني وحرره الشرنبلالي في الامداد قال في غاية البيان
وجه قول محمد وهو الاصح ان الفطر ما ثبت بقول واحد ابتداءً بل بناءً
وتبعاً فكم من شيء يثبت ضمناً ولا يثبت قصداً او سئل عنه محمد فقال ثبت
الفطر بحكم القاضي لا بقول الواحد يعني لما حكم في هلال رمضان بقول
الواحد ثبت الفطر بناء على ذلك بعد تمام الثلاثين انتهى وفي البناية
شرح الهداية للعيني قال الحلواني هذا اذا كانت السماء مصحية وان كانت مغيمة

يفطرون بلا خلاف انتهى وفي فتاوى قاضيخان ولو قضى القاضي
بشهادة الواحد على هلال رمضان فصاموا ثلثين يوما ولم يروا الهلال
والسماء مصحية ذكرنا ان على قول ابيحنيفة لا يفطرون وعن محمد انهم يفطرون
وبه اخذ نصير بن يحيى انتهى وفي الفتاوى الهندية اذا صاموا بشهادة
الواحد واكملوا ثلثين يوما ولم يروا هلال شوال لا يفطرون فيما روى
الحسن عن ابيحنيفة للاحتياط وعن محمد انهم يفطرون كذا في التبيين وفي
غاية البيان قول محمد اصح كذا في النهر الفائق وقال شمس الائمة الحلواني
هذا الاختلاف فيما اذا لم يروا هلال شوال والسماء مصحية فاما اذا كانت
متغيمة فانهم يفطرون بلا خلاف كذا في الذخيرة وهو الاشبه هكذا
في التبيين انتهى وفي الحموي وفي البيانية قول محمد اصح قال الشارح والاشبه
ان يقال ان كانت السماء مصحية لا يفطرون لظهور الغلط وان كانت
متغيمة يفطرون لعدم ظهوره انتهى وفي مراقي الفلاح شرح نور الايضاح
ولا خلاف في حل الفطر اذا تم العدد وكان بالسماء علة ولو وصلية
ثبت رمضان بشهادة الفرد العدل كالعدلين اتفاقا على التحقيق انتهى
وفي حاشيته للعلامة الطحطاوي قوله اتفاقا على التحقيق يرجع الى شهادة
الفرد العدل ومقابل التحقيق ان حل الفطر بشهادة الفرد قول محمد رح انتهى
وفي الشرح المسمى بكنز البيان المختصر لتوفيق الرحمن على متن الكنز للعلامة المحقق الشيخ [illegible]

ابن عبد السعد بن محمد بن یونس بن نعمان الطائی فاد اتم العدد بشہادۃ فرد ولم یر ہلال شوال
والسماء مصحیۃ لا یحل الفطر رواہ الحسن عن الامام وھو قول ابی یوسف وسئل عنہ محمد
فقال ثبت الفطر بحکم القاضی لا بقول الواحد **وفی غایۃ البیان** قول محمد اصح و
اختلف الترجیح فیما اذا لم یثبت بشہادۃ عدلین وتم العدد ولم یر ہلال شوال مع الصحو
ولا خلاف فی حل الفطر اذا کان بالسماء علۃ ولو ثبت رمضان بشہادۃ الفرد انتہی **وفی**
**تبیین الحقائق** ثم اذا صاموا بشہادۃ الواحد واکملوا ثلثین یوما ولم یروا ہلال
شوال لا یفطرون فیما روی الحسن عن ابی حنیفۃ للاحتیاط ولان الفطر لا یثبت بشہادۃ الواحد
وعن محمد یفطرون ویثبت الفطر بناء علی ثبوت الرمضانیۃ بالواحد وان کانت لا یثبت
بہ الفطر ابتداء کاستحقاق الارث بناء علی النسب الثابت بشہادۃ القابلۃ وان کان لا
یثبت بشہادتہا ابتداء و لا شبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیۃ لا یفطرون لظہور
غلطہ وان کانت متغیمۃ یفطرون لعدم ظہور الغلط انتہی جب تحقیق ان تمام فقہا سے
مستندین سے کالشمس فی نصف النہار روشن ہوا کہ صورت مذکورہ مین بحال غیم بالاتفاق
فطر حلال ہی و بحال صحو اختلاف ہی پس بعض کتب فقہ مثل شرح وقایہ اور ہدایہ اور خزانۃ المفتین
وغیرہا مین جو ولم یر الہلال لا یحل الفطر عندہما مطلق مذکور ہی مراد اوس سے مقید بحال کون السماء
مصحیۃ ہوگا اسواسطے کہ محل خلاف امام محمد حال صحو مین ہی نہ حال غیم مین کما صرح بہ شمس الائمۃ
و صاحب مراقی الفلاح و کنز البیان و العلامۃ الطحطاوی وغیرہا و ذکرت اقوالہم سابقا اور اسلیے
کہ تخالف و تعارض کلام فقہائے محققین مین لازم نہ آوے کہ مہما امکن جمع و وفاق بین کلام الفقہا اولی ہے
اختلاف و شقاق سے اور تا کہ ترک عمل باحدی الروایتین لازم نہو علامہ حلبی حلیۃ المحلی شرح منیۃ المصلی
مین فرماتے ہین الجمع متعین عند الامکان اذ فیہ اعمال الدلیلین وفیہ اہدار العمل باحدہما بالکلیۃ انتہی یا

ف: میں نے فقیر ۱۲۹۸ کر دوبیت حسن بن نبیو عن السلام عدم عمل ہار کے مقید بحال صحو بہ نہ مطلق تک ترجیح فی الہدایۃ وغیرہ ۱۲ منہ

شبہ کہ صورت مذکورہ مین حل فطر بقول امام محمد ہو جو مذہب حنفیہ بالاتفاق صحیح اوسکا یہ ہے کہ یہان حل فطر بناءً و تبعاً
و ثبوتاً بغیر قصداً بخبر قصداً لازم آتا ہے قصداً الفطر لانہ کم من شئ یثبت ضمناً ولا یثبت قصداً کاستحقاق الارث بناءً
علی النسب الثابت بشہادة القابلة کما صرح بہ فی الہدایة و فتح القدیر ورد المختار و تبیین الحقائق
و یؤیدہ ما فی رد المحتار فلو شہدا فی الصحو بہلال شعبان و ثبت بشروطہ الثبوت الشرعی
یثبت رمضان بعد ثلاثین یوماً من شعبان وان کان رمضان فی الصحو لا یثبت بخبرہما
لان ثبوتہ حینئذٍ ضمنی و یغتفر فی الضمنیات ما لا یغتفر فی القصدیات انتہی و ایضاً فیہ
لو تم عدد رمضان ولم یر ہلال الفطر للعلة یحل الفطر وان ثبت رمضان بشہادة واحد لان ثبوت الفطر
تبعاً وان کان لا یثبت قصداً الا بالعدد والعدالة ہذا ما ظہر لی انتہی یعنی صورت مذکورہ
مین حل فطار بشہادة واحد ابتداءً و قصداً ثابت نہین بلکہ بناءً و تبعاً و ضمناً یعنی بسبب کمال عدد
ثلثین یوماً و عدم رویت ہلال شوال لعلة السماء ہے لقولہ علیہ الصلوة والسلام ولا تفطروا حتی تروا
الہلال او تکملوا العدة ثلثین رواہ النسائی اگرچہ اکمال عدہ ثلثین بضمن ثبوت رمضان
بشہادت واحد ہوا ہو اور یہ شبہ کہ بناء اس تقریر کے حکم حل فطار در حال صحو کیون نہین
فرماتے مدفوع ہے اس طرح کہ در صورت علة السماء ظن غالب کمال عدہ ثلثین اور عدم ظہور کذب و
خطاء رائی ہلال رمضان ہے اور در صورت عدم علة السماء عکس اسکا یعنی ظن غالب عدم اکمال ثلثین
اور ظہور کذب و خطاے رائی ہلال رمضان ہے فافترقا جیسا کہ تبیین الحقائق در مسئلہ ہی مین ہے
الاشبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیة لا یفطرون لظہور الغلط وان کانت متغیمة یفطرون
لعدم ظہورہ اور جب ثبوت رمضان بخبر واحد عدل در حال غیم وغیرہ بالاتفاق اور حل فطر بعد مضی
ثلثین اتفاقاً ثابت ہوا پس اس صورت مین جنہون نے بحساب اپنی رویت کے اکتیس روزے رکھے
بعد قضاء ایک روزہ کی ضرور واجب ہوگی واللہ اعلم و علمہ اتم و احکم و لقد فصلنا الکلام

فی هذا المقام لانه زل فیه اقدام بعض الاعلام فثبتنی الله العزیز العلام اللهم ثبتنی بالقول الثابت فی الحیوة الدنیا وفی الاخرة انک انت المفضل المنعام وصل وسلم علی سید الانام محمد و اله العظام واصحابه الکرام الی یوم القیام کتبه العبد الراجی مغفرة ربه القوی محمد عبد الغفار اللکهنوی تجاوز الله عن ذنبه الخفی والجلی ❖

الجواب صحیح کتبه محمد بن عبد العزیز الهاشمی الجعفری المدعو بفتح محمد القاضی فی بهوپال ❖

اصاب من اجاب اجاد من اجاب المجیب مصیب المجیب مصیب

محمد بشیر عفی عنه مقیم بهوپال — محمد احسن عفی عنه مقیم بهوپال — کتبه احمد ابو الخیر المکی عفا الله عنه مقیم بهوپال — محمد عرفان عفی عنه مقیم بهوپال

الجواب صحیح — مهتمم مساجد بهوپال ❖ — صح الجواب

ولقد اصاب من اجاب — الجواب صحیح — الجواب صحیح والانکار قبیح

عبد الحق عفی عنه ❖ مقیم بهوپال — محمد ایوب مفتی ریاست بهوپال — محمد بدیع الزمان ❖ مقیم بهوپال

اجاب من اصاب فلله دره وعلیه اجره کتبه المعتصم بحبل الله القوی والغفار احمد التقوی ❖ المجیب مصیب مقیم بهوپال

الجواب صحیح شیخ حسین بن محسن الانصاری الیمانی برادر قاضی زین العابدین مرحوم عفا الله عنهم ❖ مقیم بهوپال

هو الموفق — فی الحقیقة جبکہ آسمان میں ابر وغیرہ ہو اوس وقت ثبوت رویت ہلال رمضان شوال شہادت شخص واحد عدل یا مستور الحال ہو جاتا ہی پھر اگر اس حساب سے تیس دن گذر جاینگے بعد بسبب علت مذکورہ کے ہلال عید نظر نہ آوے تو قول مفتی بہ پر افطار کرنا روا ہی حضرت بحر العلوم مولانا عبد العلی قدس سرہ ارکان اربعہ میں تحریر فرماتے ہیں فی ان صام الناس بقول واحد ثم غم هلال الفطر فعلیهم ان یکملوا ثلثین سوی یوم صومهم عند الشیخین لا یا لفطر لا یثبت بقول الواحد قال الامام محمد یکملون ثلثین مع ذلک الیوم لان الصوم لما وجب فیلزم الواحد صار ذلک الیوم من شهر رمضان فیکمل العدد ثم معه حکم من شئ لا یثبت قصدا و یثبت تبعا و هذا القول اوفق اقوی [illegible] و الشام و حکم عن العمید [illegible] [illegible] الله تعالی [illegible]

الجواب صحیح والمجیب نجیح حررہ محمد عبد الحق المدرس

من اجاب فقد اصاب واللہ اعلم

ما قاله المجیب حق وصواب ۔ پشاوری

ما حررہ الفاضل احد الابرار مولانا محمد عبد الغفار هو الصحیح المختار کتبه بقلمه العبد العاجز

المحتاج الی رحمة المنان المدعو وحید الزمان عفا عنه الرحمن مقیم حیدر اباد ۔

الجواب صحیح والرای نجیح ایک گواہ مستور الحال کی گواہی ہلال رمضان مین بحالت ابر اتفاقاً

مقبول ہی اس حالت مین اگر ۳۰ کو بسبب ابر کے ہلال عید نظر نہ آوے تو افطار بالاتفاق حلال ہے

اور درصورت صاف ہونے مطلع کے بھی امام محمد کے نزدیک افطار درست ہی وهو الاصح خلافاً

للشیخین مراقی الفلاح مین ہی ولا خلاف فی حل الفطر اذا تم العدد وکان بالسماء علة ولو ثبت

رمضان بشهادة المنفرد العدل کالعدلین اتفاقاً علی التحقیق انتهی اور عصام کے حواشی

شرح وقایہ مین ہی فی المحیط عن شمس الائمة انه لا خلاف لمحمد فیما اذا کانت السماء فی شوال

متغیمة انتهی واللہ اعلم حررہ الراجی عفو ربه القوی ابو الحسنات

محمد عبد الحی تجاوز اللہ عن ذنبه الجلی والخفی ساکن لکھنؤ محلہ فرنگی محل

فی الواقع تتبع کتب فقہ سے معلوم ہوتا ہی کہ رمضان حالت ابر وغیرہ مین ایک عدل یا مستور الحال
کی خبر سے ثابت ہوجاتا ہی اور اگر بعد روزہ رکھنے تیس دن کے بخبر عدل سے حالت علت مین
بھی علت ہونے سے چاند عید کا معلوم نہو تو فقہا کے نزدیک مختار یہ ہی کہ فطر حلال ہی فی
نور الایضاح واختلف فی حل الفطر اذا کان فی السماء علة ولو ثبت رمضان بشہادة
المفرد انتہی وفی الحموی قال الشارح ولا شبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیة لا
یفطرون وان کانت متغیمة یفطرون انتہی اگر کوئی یہ شبہ کرے کہ اکثر متون مین یہ
لکھا ہی کہ ایسی صورت مین فطر حلال نہین ہی اور فقہا کے نزدیک متون کے قول سے ہوتی تو
شروح وفتاوی کے قول پر فتوی درست نہین ہی جواب اوسکا یہ ہی کہ یہ اوس وقت ہی جب کہ
اوسکے خلاف کی تصحیح نہوی ہو یا دونون کی تصحیح ہوئی ہو کما فی رد المحتار صرحوا ان
ما فی المتون مقدم علی ما فی الفتاوی لکن هذا عند التصریح بتصحیح کل من القولین او عدم
التصریح اصلا اما لو ذکرت مسئلة فی المتون ولم یصرحوا بتصحیحها بل صرحوا بتصحیح مقابلها
فقد افاد العلامة قاسم ترجیح الثانی لانه تصحیح صریح وما فی المتون تصحیح التزامی والتصحیح
الصریح مقدم علی التصحیح الالتزامی ای التزام المتون ذکرها هو الصحیح فی المذهب والله
اعلم وعلمه اکمل واتم حرره العبد المعتصم بلطف الله الازلی محمد عبد القادر
تجاوز الله عن ذنبه الجلی والخفی ساکن کونل ** واقعی حالت ابر مین ایک شاہد عادل یا مستور الحال
کی شہادت سے رمضان کا چاند ثابت ہوجاتا ہی اور بعد
تیس کے اس حساب سے حالت ابر مین افطار جائز ہی حرره العبد

الجواب صحیح
محمد عبد الغنی عفی عنہ

الجواب حق لا ارتیاب فیہ احمد حسن عفی عنہ مدرس مدرسہ فیض عام کانپور ** الی مولانا الغنی محمد علی الکانپوری

صح الجواب محمد عبد الحمید عفی عنہ
رامپوری

عفا اللہ عنہ +++

الجواب صحیح | الجواب صحیح | صحیح | من اجاب فقد اصاب
عبد العلی عفی عنہ | احمد علی عفی عنہ | جمعیت علی | محمد اسحاق عفی عنہ
مدرس مدرسہ سہارنپور | مدرس مدرسہ سہارنپور | مدرس مدرسہ سہارنپور | مدرس مدرسہ سہارنپور

الجواب صحیح والمجیب مصیب عنایت الٰہی الجواب صحیح قد احسن من اجاب
پیر خان عفی عنہ مدرس مدرسہ سہارنپور — مدرس مدرسہ سہارنپور — محمد مظہر عفی عنہ نانوتوی مدرس اول مدرسہ سہارنپور

الجواب صحیح محمد یعقوب نانوتوی مدرس مدرسہ دیوبند
الجواب صحیح (محمد محمود ۱۲۹۲) مدرس مدرسہ دیوبند — الجواب صحیح جمال الدین عفی عنہ
الجواب صحیح (مہر) مدرس مدرسہ دیوبند — مقیم کلکتہ

## تکملۃ الجواب بافضل الاجاب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حامدًا للہ العزیز العلیم ومصلیًا علی رسولہ الکریم اما بعد طالبان ہلال تحقیق پر روشن ہو جب ہلال حق افق سماء تحقیق فقہائے محققین سے طالع ہوا اور مطلع توضیح و تصریح و اختیار و ترجیح علمائے مستندین سے ساطع ہوا موجب صوم صمت ہیما خشین اور سبب جلال فطار سکوت متوقفین ہوا پس بعض احباب نے فرمایا مناسب ہے کہ غیوم و غبار شکوک و شبہات باقیہ سے یہ مطلع تحقیق صاف ہو جاوے اور کہ ہلال حق سب کو بجمال ہو نظر آوے پس بحکم المامور معذور یہ چند ورق عجالۃ حیز تحریر میں آئے واللہ تعالیٰ ہو المستعان وعلیہ التکلان قال فخر العلماء الکرام بیشک بنا بر مذہب امام محمد صورت مرقومہ مین افطار و عید کرنا حلال ہے کیونکہ افطار ان کے نزدیک تبعیت صوم ثابت ہوتا ہے مگر اور کسی امام کے نزدیک حلال نہیں کیونکہ انکے نزدیک بقول احفظ ثابت نہیں ہوتا اور یہان شبہات

واحد افطار کرنا لازم آتا ہی اور وہ جائز نہین **اقول** یہ قول کہ کسی امام کے نزدیک حلال نہین
خلاف تحقیق و تصحیح فقہاے محققین ہی اکثر فقہاے متقدمین و متاخرین مستندین کے کلام سے
ظاہر ہی کہ صورت مذکورہ مین بحالت صفائی آسمان شیخین کے نزدیک بھی فطر حلال ہی اور یہی قول
محقق اور راجح اور مفتی بہ ہی شمس الائمہ کہ طبقہ ثالثہ فقہاے مجتہدین فی المسائل سے ہین فرماتے
ہین هذا اذا كانت السماء مصحية وان كانت مغيمة يفطرون بلا خلاف كما نقله العيني
وغیرہ اکثر فقہاے معتمدین نے یہ قول شمس الائمہ کا نقل کیا ہی اور کسینے بوجہ من الوجوہ اوسکی تضعیف
نہین کی اور اوسپر جرح نہین کیا بلکہ اکثر نے اسکی تائید کی ہی اور اسیکو نقل کیا ہی ابن کمال نے
صاحب نخبہ سے انه ان غم حل الفطر اتفاقا كذا في الدر المختار محقق طحطاوی نے
اسی حل فطر اتفاق کے نسبت فرمایا ہی هو الذي ارتضاه في نور الايضاح وحرره في
امداد الفتاح انتہی حل اتفاق کی نسبت علامہ شامی نے کہا ہی ان المصحح به في الذخيرة وكذا
في المعراج عن المجتبى ان حل الفطر هنا محل وفاق وانما الخلاف فيما اذا لم يغم ولم ير الهلال
فعندهما لا يحل الفطر وعند محمد يحل صاحب مراقی الفلاح اس اتفاق کو قول محقق فرماتے
ہین **في مراقي الفلاح** ولا خلاف في حل الفطر اذا لم يعد وكان بالسماء علة ولو
وصلية ثبت رمضان بشهادة الفرد العدل كالعدلين اتفاقا على التحقيق انتهى
علامہ طحطاوی اسکے حاشیہ مین اس قول کو (عدم حل فطر بشہادۃ الفرد قول امام محمد کا نقل) غیر محقق مقابل
و مخالف تحقیق لکھتے ہین حيث قال قوله اتفاقا على التحقيق يرجع الى شهادة الفرد العدل
ومقابل التحقيق ان حل الفطر بشهادة الفرد قول محمد انتهى حسن بن زیاد امام اعظم سے عدم
حل فطر کو حال صحو مین روایت کرتے ہین حال غیم مین **في كنز البيان شرح الكنز** فان ثم العدد
بشهادة الفرد ولم ير هلال شوال والسماء مصحية لا يحل الفطر رواه الحسن عن الامام

وهو قول ابی یوسف فی غایة البیان والخلاف فی حل الفطر اذا کان بالسماء
علة ولو ثبت رمضان بشهادة الفرد اور صورت معلومہ مین اسیواسطے حل فطر کو محقق محمد
زیلعی اور شارح بنایہ اور صاحب تبیین الحقائق نے الاشبہ کہا ہے اور فقہا (الاشبہ) قول راجح درایۃ
اور اشبہ بالمنصوص روایۃ اور مفتی بہ کو کہتے ہین فی الحموی معنی قولہم الاشبہ انہ الاشبہ
بالمنصوص روایۃ والراجح درایۃ فیکون الفتوی علیہ کذا فی قضاء البزازیہ
اب تک بہ تتبع کتب فقہ اسقدر کتب معتمدہ مذکورہ سے صراحۃً ظاہر ہوا ہے کہ صورت مذکورہ مین
باتفاق ائمہ ثلثہ فطر حلال ہے پس باوجود اس توضیح و تصریح فقہائے محققین کے یہ کہنا (کہ اور کسی
امام کے نزدیک فطر حلال نہین) اور حکم افطار نہ دینا مقام تعجب ہے منشا اسکا عدم ملاحظہ و تدبر ہے
کلام محققین مین باقی رہا یہ شبہ کہ شیخین کے نزدیک فطر بقول واحد ثابت نہین ہوتا اور یہان بشہادة
واحد افطار کرنا لازم آتا ہے دفع اوسکا یہ ہے کہ یہان حکم فطر تبعاً و ضمناً بنا سے قبول شہادت اور
ثبوت رمضانیت و صحت قضائے قاضی پر دیا جاتا ہے نہ بقول واحد ابتدا قال فی
غایة البیان وجہ قول محمد هو لا جواز الفطر ما ثبت بقول واحد ابتداء بل بناء
وتبعاً فکم من شی یثبت ضمناً ولا یثبت قصداً وسئل عنہ محمد فقال ثبت الفطر
بحکم القاضی لا بقول الواحد یعنی لما حکم فی هلال رمضان بقول الواحد ثبت الفطر
بناء علی ذلک بعد تمام الثلثین کذا فی رد المحتار اور اکثر فقہا نے اس حج اب محمد کو ذکر
کیا ہے اور کسی نے اوسپر کچھ جرح نہین کیا بلکہ تائید اوسکے نظائر سے کی ہے کما لا یخفی علی الماہرین اور
درایۃ بھی یہی قوت معلوم ہوتی ہے کہ جب ثبوت رمضان بخبر واحد بالاتفاق ہے اور مہینا تیس دن سے
زیادہ شرعاً و عرفاً نہین ہوتا اور بعد گذرنے شہر رمضان کے حل فطر بالاتفاق ہے پس صورت
مذکورہ مین حکم فطر نہ دینا اور بلا وجہ رد شہادت مقبولہ اور قضائے قاضی کرنا بیمعنی دار و باقی

رہا یہ شبہ کہ اس صورت مین حل فطر تبعیت صوم اور ضمنا ہوگا دفع اوسکا یہ ہو کہ کم من شئ یثبت ضمنا ولا یثبت قصدا ونظائرہ مرقومۃ فی الفقہ کما نقلتہ سابقا فی جواب الاستفتا

**قال** فخر العلماء الکرام چنانچہ شرح وقایہ مین بعد قول ماتن وبعد صوم ثلثین یوما بقول عدلین حل الفطر وبقول عدل لا لکھا ہو اذا شہد واحد عدل بہلال رمضان وفی السماء علۃ فصاموا ثلثین یوما لا یحل الفطر لان الفطر لا یثبت بقول واحد

**اقول** وقایہ اور شرح وقایہ مین تصریح اسکی نہین کہ حال غیم مین حل فطر نہین پس تصریح اور توضیح فقہاے معتمدین کا (کہ حال غیم مین حل فطر بالاتفاق ہی) معارض نہین ہوسکتا بلکہ محتمل ہو کہ یہ کلام حال صحو پر محمول ہو اور تقدیر عبارت یہ ہو لا یحل الفطر ان کانت السماء مصحیۃ لان الفطر لا یثبت بقول واحد الذی ظہر غلطہ جیسا کہ علامہ قاضیخان وغیرہ نے اسی مسئلہ کے بیان مین لکھا ہی ولم یر الہلال والسماء مصحیۃ بلکہ یہ احتمال قوی ہی واسطے رفع اختلاف مین کلام الفقہاء اور رفع اہالۃ العمل باحدی الروایتین مع امکان الجمع کما لا یخفی پس کلام صدر الشریعہ سند حجت اسپر نہین ہوسکتا کہ حال غیم مین شیخین کے نزدیک حل افطار نہین لانہ اذا جاء الاحتمال بطل الاستدلال فافہم **قال** فخر العلماء الکرام اور یہی ثابت ہوتا ہی درمختار اور اوسکے متن سے

**اقول** متن درمختار سے البتہ یہ امر ثابت ہوتا ہی کہ حال غیم مین اختلاف ائمہ حل فطر مین ہی لاکن صاحب درمختار نے اسکی تضعیف کی ہی اولا نسبت اس قول کی متن کے جانب کی حیث قال لا یحل علی المذہب خلافا لمحمد کذا ذکرہ المصنف ثانیا استدراک اسکا کیا لکن نقل ابن الکمال عن الذخیرۃ انہ ان غم ہلال الفطر حل اتفاقا ثالثا اسکی تائید قول محقق زیلعی سے کی اور کہا وفی الزیلعی الاشبہ ان غم حل والا لا پس اس سے معلوم ہوتا ہی کہ مختار صاحب درمختار خلاف قول ماتن ہی درمختار سے استدلال محل تامل وعجب ہی **قال** بعض الافاضل اس صورت مین

قول بعض الافاضل ہو الصواب اس صورت مین کہ ثبوت ہلال رمضان صرف ایک شخص کی گواہی سے ہوا ہو [illegible]

عید وافطار صوم ہرگز کرنا نچاہیے اس لیے کہ ایسی صورت مین افطار کرنا صرف ایک روایت
امام محمدؒ کی ہے جو متون مین اختیار نہین کی گئی متون مین علی الاطلاق عدم فطر کا حکم لکھا ہے اور اوسی کو
صاحب درمختار نے علی المذہب فرمایا ہے **اقول** غرض معترض ہے کہ وقایہ شرح وقایہ ہدایہ وغیرہا
متون مین مطلق لا یحل الفطر لکھا ہے اور مقید بحال صحو نہین کیا اور فقہا کے نزدیک مقرر ہے کہ ان
ما فی المتون مقدم علی ما فی الشروح وما فی الشروح مقدم علی ما فی الفتاوی فقط یہ شبہہ اقوی شبہات
سے ہے اسکے تین جواب ہین **جواب اول** صدر الشریعہ اور صاحب ہدایہ وغیرہما نے علی الاطلاق
لا یحل الفطر فرمایا ہے اور مقید بقید اطلاق بھی نہین کیا یعنی لا یحل الفطر مطلقا یا لا یحل
الفطر سواء کانت السماء مصحیۃ او مغیمۃ نہین کہا پس ممکن ہے کہ کلام مطلق کا مقید بحال صحو پر
جیسا کہ اکثر فقہاے متقدمین کے کلام مین خصوصا روایت حسن عن الامام مین واقع ہے محمول
کیا جاوے اور جب امکان جمع وتطبیق بین کلام الفقہا ہو تو تطبیق کرنا چاہیے تا کہ ترک عمل باحدہما لازم نہ
آوے علامہ حلبی شرح منیۃ المصلی مین فرماتے ہین الجمع متعین عند الامکان اذا دار العمل بینہ
وبین اہمال العمل باحدہما بالکلیۃ اور جب حال صحو مین اختلاف ائمہ ثابت ہوا تو بالضرور
حال غیم مین اتفاق ائمہ ہوگا اسلیے کہ اختلاف امام محمد بالاتفاق مسلم ہے پس عبارات مطلقہ متون سے
سند واحتجاج اسپر نہین ہو سکتا ہے کہ حال غیم مین فطر ہرگز نکرنا چاہیے کہ خلاف مذہب شیخین ہے کما لا یخفی
علی اولی النہی اور اگر یہ خدشہ ہو کہ تطبیق کلام فقہا اسطرح بھی ممکن ہے کہ کلام مقید بحال صحو کو مطلق پر
حمل کیا جاوے اور کہا جاوے کہ قید والسماء مصحیۃ قید اتفاقی ہے نہ احترازی تو دفع اوسکا یہ ہے کہ
یہ توجیہ خلاف تصریحات محققین مثل شمس الائمہ وعلامہ طحطاوی وصاحب مراقی الفلاح وغایۃ البیان وغیرہا
کما فصلناہ سابقا ہوگی پس رفع اختلاف بین کلام الفقہاء المحققین نہوگا اور شبہہ نہو کہ توجیہ اول
خلاف تصحیح صاحب جامع الرموز اور تنویر الابصار ہے اسواسطے کہ کلام صاحب جامع الرموز خلاف

تصحیح فقہاے متقدمین و متاخرین اور خلاف قول مختار علماے محققین ہی کما ذکرناہ فی جواب
الاستفتا پس مخالفت قول مرجح و غیر مفتی بہ کی کچھ مضائقہ نہین **جواب ثانی** برتقدیر
تسلیم عدم الجمع والتوفیق یہ جواب ہی کہ تقدیم ما فی المتون علی الشروح وغیرہا علی الاطلاق نہین بلکہ
جب اوسکے خلاف کی تصحیح بالتصحیح شروح وغیرہ مین ہو اور فیما نحن فیہ مین اختلاف تھا اور متون کے
تصحیح شروح و فتاوی مین موجود ہی کما صرح فی جواب الاستفتا فلا یکون ما فی المتون مقدما
علی ما فی الشروح فی رد المحتار صرحوا بان ما فی المتون مقدم علی ما فی الشروح وما
فی الشروح مقدم علی ما فی الفتاوی لکن ہذا عند التصریح بتصحیح کل من القولین او عدم التصحیح
اصلا اما لو ذکرت مسئلة فی المتون ولم یصرحوا بتصحیحها بل صرحوا بتصحیح مقابلها فقد
افاد العلامة قاسم ترجیح الثانی لانه تصحیح صریح وما فی المتون تصحیح التزامی والتصحیح
الصریح مقدم علی التصحیح الالتزامی ای التزام المتون ذکر ما هو الصحیح فی المذهب انتهی
**جواب ثالث** ما فی المتون جو مقدم ہی مراد اون متون سے مختصرات حذاق ائمہ اور کبار
فقہاے اجلہ کے ہین مانند ابو جعفر طحاوی اور ابو الحسن کرخی اور قدوری وغیرہم نہ وقایہ اور کنز اور
نقایہ وغیرہا قال الفاضل ہارون بن بہاء الدین المرجانی الحنفی فی ناظورة الحق اما المختصرات
التی صنفها حذاق الائمة والفقهاء الاجلة کابی جعفر الطحاوی وابی الحسن الکرخی
والحاکم الشهید المروزی وابی الحسن القدوری ومن فی هذا الطبقة من علمائنا فهی موضوعة
لضبط اقوال صاحب المذهب وجمع فتاواه المرویة عنه ومن ذلک اشتهر المتون
کالنصوص وانها متقدمة علی ما فی الشروح وما فیها علی الفتاوی ولیس المراد من المتون
الا مختصرات هؤلاء من حذاق الائمة والفقهاء الاجلة واما المختصرات التی جمعها
المتأخرون کالوقایة والکنز والنقایة وغیرها فان اصحابها وان کانوا علماء صالحین

وفضلاء کاملین لیسوا بمنزلة المثابة من الثقة والفقاهة مع خلو کلامهم عن الحجة
والاسناد وعدم سلامته عن نوع تغیر وخلط وتصرف فی التعبیر انتهی ملخصا کذا
فی المنافع الکبیر **قال** بعض الافاضل خزانة المفتین میں لکھا ہے واذا صاموا ثلثین یوما
بشهادة الواحد ولم یروا هلال الشوال لم یفطروا حتی یصوموا یوما اخر لانهم لو افطروا
لافطروا بالشهادة الواحد وشهادة الواحد لا تصلح حجة فی الفطر انتهی **اقول** خزانة المفتین
میں بعد اسکے ایک مسئلہ اور لکھا ہے اوسکو مقید بحال صحو کیا ہے حیث قال هل لبلدة راوا
هلال رمضان وصاموا تسعا وعشرین یوما فشهد جماعة فی الیوم التاسع والعشرین
ان اهل بلد کذا راوا هلال رمضان فی لیلة کذا قبلکم بیوم فصاموا وهذا الیوم
یوم الثلثین من رمضان فلم یروا الهلال فی تلک اللیلة والسماء مصحیة لا یباح
الفطر غدا ولا تترک التراویح فی هذه اللیلة لان هذه الجماعة لم یشهدوا بالرؤیة
علی شهادة غیرهم وانما حکوا رؤیة غیرهم فلا یلتفت الی قولهم انتهی اب نظر
غائر دیکھنا چاہیے کہ جب صاحب خزانة المفتین کے نزدیک اس مسئلہ میں (جسمیں کہ ثبوت رمضان
بروئیت ہلال الخ نہ بشہادت علی الشہادة ہے فقط بحکایت رویت غیر ہی) عدم افطار بحال صحو معتبر ہے
تو درصورت کہ ثبوت رمضان بشہادت مقبولہ واحد عدل ہو عدم حل افطار میں اعتبار قید حال
صحو ضرور ہوگا ورنہ ترجیح بلا مرجح بلکہ ترجیح مرجوح لازم آویگی پس ضرور ہے کہ عبارت مطلقہ اولے
اوسکی محمول عبارت مقیدہ ثانیہ پر ہو اور تقدیر کلام یہ ہو ولم یروا هلال شوال والسماء
مصحیة لم یفطروا حتی یصوموا یوما اخر لانهم لو افطروا لافطروا بالشهادة الواحد
الذی ظهر غلطه الخ فلا یکون عبارة خزانة المفتین حجة للمعترض بل علیه فقط
**قال** بعض الافاضل فی الواقع تطبیق تو علما کا شیوہ پسندیدہ ہے لیکن کسی مقید کے واسطے

مطلق کی تقیید جب کیجاتی ہے کہ وہ مقید کسی دلیل قطعی سے ثابت ہو یا اوسکا ثبوت قوی اور اطلاق
کا ثبوت ضعیف یا کسی علم قطعی کے منافی یا اور ضرورت داعی ہو اور اگر ایسا نہو تو وہ تطبیق نہین
بلکہ نزاع ہو اسلئے نفس ہے **اقول** مقید یعنی عدم حل فطر بحال صحو عند شیخین لا عند محمدؒ بدلیل قطعی کلام
فقہائے محققین سے ثابت ہے عن **شمس الائمہ** ان خلاف محمدؒ فیما اذا لم یروا اہلال شوال
والسماء مصحیۃ فعندہما لا یفطرون وعند محمد یفطرون **ضیعی** ¤ **وفی رد المحتار**
بان المصحح یہ فی الذخیرۃ وکذا فی المعراج عن المجتبیٰ ان حل الفطر ہنا محل وفاق و
انما الخلاف فیما اذا لم یغم ولم یر الہلال فعندہما لا یحل الفطر وعند محمد یحل کما قال
شمس الائمۃ الحلوائی وحررہ الشرنبلالی فی الامداد **وفی فتاوی قاضیخان**
ولم یروا الہلال والسماء مصحیۃ ذکرنا ان علی قول ابی حنیفۃ لا یفطرون وعن محمد
انہم یفطرون وبہ اخذ نصیر بن یحییٰ **وفی مراقی الفلاح** ولا خلاف فی حل الفطر اذا تم
العدد وکان بالسماء علۃ ولو وصلیۃ ثبت رمضان بشہادۃ الفرد العدل کالعدلین
اتفاقا علی التحقیق **وفی حاشیۃ للعلامۃ الطحطاوی** ومقابل التحقیق ان حل الفطر بشہادۃ
الواحد قول محمد صاحب مراقی الفلاح اور علامہ طحطاوی کے کلام سے ظاہر ہے کہ حال علت السماء
مین حل فطر بلا خلاف اتفاقا علی التحقیق ہے اور یہ قول کہ اس حال مین فقط امام محمدؒ کے نزدیک حل فطر
ہو غیر تحقیق ہے پس ضرور ہے کہ حال صحو مین اختلاف ائمہ ہو اسواسطے کہ اختلاف ائمہ اس مسئلہ مین
مسلم بالاتفاق ہے **وفی کنز البیان** للشیخ المصطفیٰ فاذا تم العدد بشہادۃ منفرد ولم یر ہلال
شوال والسماء مصحیۃ لا یحل الفطر رواہ الحسن عن الامام وہو قول ابی یوسف
پس بروایت حسن بن زیاد عن الامام اور قول شمس الائمہ اور صاحب ذخیرہ اور معراج کہ نقلہما
العلامۃ الشامی اور محقق قاضیخان وغیرہم ثبوت اس مقید مذکور کے واسطے دلیل قطعی ہے

اور صاحب درمختار نے بھی روز ابر میں فطر پر بعدد مذکور میں اتفاق نقل کیا ہو اور علامہ طحطاوی نے اسکو اوسکا دریکہ ہو کہ ... الفطر اولو عیال ... الاسلام ...

اور اسی سے تقویت صحیح اوسکی ظاہر ہی کما لا یخفی باقی رہی ضرورت تطبیق وہ چند وجوہ ہی اول اگر روایت
حسن عن الامام کو صاحب ایسا اور تبیین الحقائق نے بلا قید والسماء مصحیۃ ذکر کیا ہی اور محقق شیخ
مصطفے نے مقید بقید والسماء مصحیۃ بیان کیا ہی اور تطبیق وجمع دونون روایتون کا ممکن ہی کہ مطلق
کو مقید پر حمل کیا جاوے پس بحکم علامہ حلبی وغیرہ والجمع متعین عند الامکان اذا امکن العمل ببینہ وبین
احدا العمل باحدیہما بالکلیۃ دونون روایتون مین تطبیق وجمع بحمل المطلق علی المقید ضرور کرنا چاہیے
تا اہمال عمل باحدی الروایتین فی اہمال احدہما لازم نہ آوے اور جو ظاہر عبارت مطلقہ عدم حل افطار ہدایہ وغیرہ
کا ماخذ ومبنی یہی روایت حسن ہی پس یہ بھی محمول مقید پر ہوگی ثانیا درصورت عدم تطبیق اختیار اختلاف
بین کلام المحققین مع امکان الجمع لازم ہوگا وہو غیر محمود ثالثا بصورت عدم توفیق اہمال احد
القولین بلا ضرورۃ لازم آویگا وہو محذور رابعا جب عبارات ثقات منقولہ جواب استفتا سے
بخوبی ثابت ہوا کہ حل فطر بحال غیم بالاتفاق عند التحقیق ہی اور مختار علماے محققین یہی ہی کہ حال
غیم مین افطار بشبہ الحق یعنی براج روایۃ واقوی درایۃ اور مفتی بہ ہی کما حققہ المحقق الزیلعی والعلامۃ الطحطاوی
پس اسوقت اگر قول صاحب شرح وقایہ وہدایہ وخزانۃ المفتین کو محمول بحال صحو نکیا جاوے تو لازم
آویگا کہ ان فقہاے مستندین نے قول غیر تحقیق اور مرجوح غیر مفتی بہ کو اختیار کیا وہو مستبعد عن شانہم
خامسا محقق علام قاضیخان نے اس مسئلہ کو اولا مطلق بیان کیا بعد اوسکے اوسی مقید بکون السماء
مصحیۃ فرمایا پس مطلق کو مقید پر محمول کرنا چاہیے ورنہ ایک ہی محقق کے کلام مین منافات لازم
ہوگی الغرض جن فقہا نے اس اختلاف ائمہ کو مسئلہ کو مین علی الاطلاق بیان کیا ہی توجیہ اوسکے
کلام کی بتطبیق مطلق علی المقید ممکن ہی اسلیے کہ اونھون نے اپنے کلام کو مقید بقید اطلاق
نہین کیا ہی اور مع امکان الجمع وفاق بہتر واولی ہی شقاق سے کما لا یخفی علی المنصفین ہذا ما سنح
لی فی البال واللہ اعلم بحقیقۃ الحال اور اگر تطبیق وتوفیق کلام فقہا نہ تسلیم کیا جاوے جب بھی مضر

ہمارے مقصود کو نہین اسلیے کہ مقصود بھی تھا کہ صورت مسئولہ مین حل افطار باتفاق ائمہ ثلاثہ
جیسا کہ کتب فقہ مین مصرح ہی مراد اس سے اتفاق جملہ فقہا نہ تھا بلکہ وہ اتفاق تھا جو کتب فقہ مین
مصرح ہی اور وہ اتفاق ائمہ ثلاثہ ہی نہ اتفاق کتب و فقہا اور یہ امر بقول محقق و راجح و مفتی بعبارات
ثقات منقولہ سے ثابت ہو گیا **قال** بعض الافاضل ور جامع الرموز مین ہی و بعد صوم ثلاثین
بقول عدلین او الواحد لا یحل الفطر الا اذا صاموا یوم آخر سواء تغیم السماء فی الزمانین او لا
وقال محمد لو تغیم السماء فیہما حل الفطر **اقول** بلا شبہ اس کلام صاحب جامع الرموز اور اسیطرح
کلام صاحب تنویر الابصار و بحر رائق سے ظاہر ہوتا ہی کہ حال غیم مین شیخین کے نزدیک فطر حلال
نہین مگر قول ان فقہا کا معارض تصریحات اجلہ فقہا ے محققین کا لا سیما مثل شمس الائمہ اور صاحب
ذخیرہ کما نقلہ ابن الکمال اور محقق قاضیخان کہ طبقۂ ثالثہ فقہاے عظام سے ہین اور علامہ شرنبلالی
اور صاحب مراقی الفلاح و نور الایضاح و امداد الفتاح و معراج کا اور مختار محقق محدث زیلعی و نصیر بن یحییٰ
و شیخ مصطفیٰ بن عبد اللہ وغیرہم کا اور خصوصًا روایت حسن عن الامام کا کما ذکرہ فی کنز البیان
ہرگز نہین ہو سکتا معہذا علامہ طحطاوی نے حاشیہ مراقی الفلاح مین تصریح لکھا ہی قولہ اتفاقًا
علی التحقیق یرجع الی شہادۃ الغرم العدل ومقابل التحقیق ان حل الفطر بشہادۃ الغرم ہنا قول
محمد آور قول صاحب تنویر الابصار کا استدراک و تضعیف خود در مختار مین موجود ہی پس بنا بر تحقیق
اجلہ فقہا قول صاحب جامع الرموز وغیرہ قول غیر محقق و مرجوح و غیر مفتی بہ ہوگا فلا یصلح للافتاء
کما لا یخفی علی اولی النہی **قال** بعض الافاضل اور صاحب در مختار نے جو ذخیرہ سے حلت فطر
پر صورت مذکور مین اتفاق نقل کیا ہی علامہ طحطاوی نے گویا اوسکا رد کیا ہی کہ لکھا ہی قولہ
وعم حلال الفطر الواو للحال وقیدہ بہ لاجل قولہ خلافا لمحمد لان خلافہ انما ہو فیہ
علامہ شامی نے بھی ایسا ہی لکھا ہی قید بہا لانہ محل الخلاف حیث عبر ذخیرہ کی عبارت اتفاق

ان عادلین کی شہادت سے مقبول اور ثابت نہوئی تو اوس روایت پر فتوی دینا نہ چاہیے
اقول علامہ طحطاوی اور شامی کے قول کو رد قول ذخیرہ سمجھنا مقام عجب ہے اسواسطے کہ علامہ
طحطاوی اور شامی نے یہ قول لو اوالحال الخ بشرح تنویر الابصار لکھے کے تصنیف اسکی نقل قول
شمس الائمہ حلوانی اور اختیار صاحب نور الایضاح اور امداد الفتاح اور معراج عن المجتبی نقل کی ہے
خود مختار علامہ طحطاوی اور شامی موافق قول صاحب ذخیرہ منقول ابن کمال ہے جیسا کہ ملاحظہ رد مختار
اور طحطاوی اور حاشیہ مراقی الفلاح سے ظاہر ہے اور عبارات انکی سابق مذکور ہوئین فلا نعیدہا
خوفا للاطناب پس منشا اس توہم کا عدم تدبر ہے فقط اور اسی تقریر سے ثابت ہوا کہ ان عادلین
کی شہادت ذخیرہ کی عبارت اتفاقی کی صحت و ترجیح پر ہے نہ برعکس پس صورت مذکورہ میں عدم قبول
راجح عن فطر باتفاق ائمہ ثلاث ہے اور یہی مذہب مختار اکثر فقہائے محققین ہے کما عرفت افطار پر
احتیاطا فتوی ضرور دینا چاہیے تاکہ صوم یوم عید منہی عنہ لازم نہ آوے تاہم حلال صوم مین فقط قول
امام محمد پر فطر حلال ہے اگرچہ قول امام محمد کو اصح لکھا ہے لاکن احتیاطا حکم افطار نہ دینا چاہیے واسطے طلوع ہلال
غلط رائی ہلال رمضان کے اور تاکہ خروج عن العہدہ بالیقین ہو جاوے اور شاید کہ یہی مراد ان فقہا
کی ہوگی جو مضمون لکھا ہے وعندہما لا یحل الفطر احتیاطا فتدبر قال بعض العلماء و اگر مطلع
صاف ہو تو بالاتفاق فطر کرنا چاہیے کیونکہ باوجود صفائی مطلع اور تمامیت صیام تیس کے ہلال
نظر نہ آیا تو خطاے رائی اول بالیقین معلوم ہوئی اقول (در صورت مطلع صاف ہونیکے بالاتفاق
فطر کرنا چاہیے) یہ حکم کسی کتاب معتمد مین صراحۃ مذکور نہین و من ادعی فعلیہ البیان بلکہ خلاف تحقیق فقہاے
محققین مثل شمس الائمہ و علامہ قاضیخان و طحطاوی و شامی و صاحب مراقی الفلاح و کنز البیان و تبیین الحقائق
و نور الایضاح و ہدایہ و شرح وقایہ و غیرہم لما ذکرنہ مفصلا مدعی نے کوئی دلیل صریح اپنے قول پر نہین کی مگر ان
مفہوم مخالف عبارات منقولہ ہوتی تنویر الابصار سے استدلال کیا ہے اور یہ صحیح نہین اسلیے کہ مفہوم مخالف

روایات بھی بعض حنفیہ معتبر ہو گر اوسوقت کہ جب خلاف اوسکا کلام محققین مین

مین مصرح نہو وہہنا مفقود کما مر عنقریب فلا یتم التقریب **قال** بعض العلما

قال الامام اعظم اذا شہد واحد بالہلال فصاموا ثلثین یومًا لم

یفطروا حتی یصوموا یومًا الخ ۱۲ اشباہ والنظائر **اقول** ھذا

القول اما محمول علی ما ھو روایۃ الحسن عن الامام من انہ اذا تم العدۃ

بشہادۃ فرد ولم یر ھلال شوال والسماء مصحیۃ لا یحل الفطر کما ذکر فی

کنز البیان فلا یکون حجۃ لہ بل علیہ واما محمول علی الاطلاق ای

لم یفطروا سواء کانت السماء مصحیۃ او متغیمۃ فیحل الفطر عند محمدؒ

فی الحالین فیکون حجۃ علیہ ایضًا فافہم **قال** بعض العلما نقلا لذخیرۃ

الواحد اذا شہد علی ھلال رمضان الخ **اقول** یہ قول ذخیرہ مین شیخ الاسلام

سے نقل کیا ہی اور بعد اسکے قول شمس الائمہ مخالف اسکا ذکر کیا ہی اور کسیکی ترجیح صاحب

ذخیرہ نے اور حموی نے بیان نہین کی **قال** بعض العلما تو اس نقل ذخیرہ سے

مبرہن ہوا کہ محل خلاف نزد اکثر کے صورت غیم ہی نہ صحو اور شمس الائمہ کے نزدیک

محل خلاف صورت صحو ہی نہ غیم کیونکہ اول صورت غیم مین اختلاف فی آپکے نسبت

کسی شخص خاص کی نہین کی بعد مین کہا وقال الحلوانی الخ اور ماحظہ معطوف علیہ کا نفی

کرتا ہی تو تقدیر کلام ھکذا قال الاکثرون ھکذا وقال الحلوانی ھکذا اذا تحقق

تتبع السواد الاعظم تفکر ولا تعسف وایاک وان تتبع الھوی فانہ راس

الخطیات **اقول** یہ بنائے فاسد علی الفاسد ہے توہم باطل ہے منشا اسکا عدم
مطالعہ کتاب فی ذخیرہ ہے اوسمیں یہ قول اسطرح واقع ہے ذکر شیخ الاسلام فی شرح کتاب
الشهادة الواحد اذا شهد علی هلال رمضان الخ پس معطوف علیہ وقال
شمس الائمہ کا ذکر شیخ الاسلام ہے معترض کو معطوف علیہ قال شمس الائمہ کا معلوم
نہوا اور باتباع ہواے نفس معطوف علیہ قال الاکثرون بتکلف ٹھہرایا حالانکہ تقدیراً
معطوف علیہ بلفظ قیل یا قال البعض بھی ہوسکتے تھے قال الاکثرون کی کیا ضرورت تھی
پس اپنے قول وایاک ان تتبع الهوی پر کچھ عمل نکیا سچ ہے کیے ناصح جز دیگران
ناصح خود یافتم کم درجہان اور قول اکثر کا محل اختلاف حال صحو ہے نہ غیم کما ذکرناہ اور فقط
شیخ الاسلام کے نزدیک محل خلاف حال غیم ہے والحق یتبع السواد الاعظم
فتامل **قال** بعض العلماء والمفهوم معتبر فی الروایات عند الحنفیۃ الخ **اقول** المفهوم
المخالف معتبر فی الروایات اذا لم یکن خلافہ مصرحا فی کلام الثقات وفیما نحن فیہ خلافہ
مصرح فی کلام الفقهاء کما علمتہ مفصلا فلا یکون معتبرا **قال** بعض العلماء ولو صاموا الخ **اقول**
قائل نے یہ قول مبہم درمختار کا نقل کیا اور استدراک اوسکا جو صاحب درمختار نے
کیا ہے بقولہ ولکن نقل ابن الکمال عن الذخیرۃ انہ ان غم هلال الفطر حل اتفاقا
اور تایید اسکی جو بقول محدث زیلعی کے ہے والاشبہ ان غم حل والا لا اوسکو
حذف کیا اسیطرح رد محتار اور طحطاوی سے فقط شرح قولہ وغم هلال الفطر
نقل کی اور بعد اسکے جو شارحین نے تایید و تقویت حل فطر حال غیم بالاتفاق

مین بیان کیا ہی اوسکو حذف کیا یہ امر دیانت سے بعید ہی اور جواب استفتا بھی
یہ سب عبارات مذکور ہین قال بعض العلماء تو متون مین عدم حل فطر کا مطلقاً
مبنی قول شیخین پر ہی ہان صورت تیمم فقط خلاف محمد کا ہی الخ اقول عبارات مطلقہ
متون وغیرہ کا جواب مفصل سابق مذکور ہوا اور متون ہدایہ و شرح وقایہ سے صاف
معلوم ہوتا ہی کہ نزدیک امام محمدؒ کے مطلق حال تیمم و وضو مین فطر حلال ہی پس قول
متون کبھی حجت ہی قائل پر (اور یہ قول کہ ہان صورت تیمم مین فقط خلاف
محمد کا ہے) تحکم ہی ورنہ اسپر کوئی دلیل مطابقی چاہیے اور ابتک کسی عبارت
منقول قائل سے صراحۃً و مطابقۃً یہ نہ معلوم ہوا کہ حال وضو مین امام محمدؒ کے نزدیک
افطار جائز نہین قال بعض العلماء تو محل خلاف وضو قرار دینا جیسا کہ مجیب لبیب
اول قرار دیتے ہین نسبت خفت و سخافت رای کے صاحب فطانت یعنی
امام محمدؒ کو لازم آتی ہی وھو بری منہا اقول درحقیقت یہ طعن و تشنیع ہی اجلہ فقہاے
متقدمین و متاخرین پر جنہون نے محل خلاف حال وضو لکھا ہی مثل شمس الائمہ
اور علامہ قاضیخان اور علامہ شرنبلالی اور علامہ طحطاوی اور شامی اور
علامہ شیخ مصطفے اور صاحب مراقی الفلاح و نور الایضاح وغیرہم اور اکابر
علماے مستندین پر جنہون نے محل خلاف مطلق یعنے حال تیمم و وضو بیان کیا ہی
مثل صدر الشریعہ اور صاحب ہدایہ اور کنز اور نہر الفائق وغیرہم کہ ان جمہور فقہاے
عظام نے اس نسبت یعنی حل فطر حال وضو مین طرف امام محمدؒ کے خطا کی یا افترا کیا

دھوکا نہین ہو عبارات منقولہ جواب تنقیح سے صاف ظاہر ہی کہ مجیبین کا
جواب خلاف تحقیق فقہائے متشددین ہی کما ذکرنا ۔ ایقافا فہم والصف ولا
تتبع الھوی قال بعض العلماء کلام مجیب اول کا مخالف ہی اقول مخالفت
مجیب اول قول تنویر الابصار سے جسکا استدراک و تضعیف خود صاحب در مختار
اور علامہ طحطاوی اور شامی نے بیان کیا ہی اور اسیطرح شل اوسکے سے قبیح نہین
خصوصا جسوقت کہ محقق طحطاوی اس قول کو مقابل و مخالف تحقیق لکھتے ہین مخالفت قول
منفی اور اشباہ کی بھی قبیح ہی جیسا کہ مجیب ثانی و ثالث نے اختیار کی ہی قال بعض العلماء طحطاوی
اور در مختار اور رد مختار نے تو بکلمہ حصر انما الخلاف فیہ محل خلاف صورت تنعیم قرار
دیا ہی اقول یہ معترض کا مغالطہ اور دھوکا ہی در مختار مین کوئی کلمہ حصر مذکور نہین
رد مختار مین اسکے خلاف پر کلمۂ حصر وانما الخلاف اذ لم یعم موجود ہی ہان طحطاوی مین
بشرح قول تنویر الابصار و عم حلال النفط یہ لکھا ہی الواو للحال و قیدہ بہ لاجل
قولہ مخلا فالمحمد لان خلافہ انما ہو فیہا اور بعد اسکے اس قول کی تضعیف
بنقل حلبی عن شمس الائمہ واختیار صاحب نور الایضاح وامداد الفتاح کی ہی اور مختار ان
دونون محققون کا یہی ہی کہ حال تعمیم مین اتفاق ہی کما ذکرتہ فتذکر قال بعض العلماء
ہان البتہ شمس الائمہ محل خلاف برخلاف سبکے صورت حصر قرار دیتے ہین و ہو
بعید کما صرح بہ لما من لزوم نسبۃ الخفۃ والسخافۃ الی محل الضیافۃ و ہو تعمیم
اقول یہ قول شمس الائمہ کا استنادی نہین بلکہ وہ اتفاق المشایخ حال تعمیم مین الامر

اختلاف حال صوم مین نقل فرمایا اکثر فقہا نے یہ قول و تخالیا بیان کیا ہی اور کسی فقیہ
معتمد نے اب تک اونکے قول سے کو وجہ من الوجوہ تضعیف نہین کی بلکہ اکثر نے اوسکی
تائید کی بلکہ اختیار کیا ہی اب اس زمانہ پر فتنہ مین معترض صاحب نے اپنے توہم
پر حکم لمس بحید اوسپر فرمادیا فاعتبروا یا اولی الالباب ان ہذا لشیء عجاب
قال بعض العلماء اور جو کثرت کتابین کی لکھی ہی فقط قول شمس الائمہ کا سب مین ہی الخ
اقول اولاً یہ حکم رجماً بالغیب ہی اکثر کتب معتمدہ مثل قاضیخان و مراقی الفلاح و
کنز البیان وغیرہا مین اس قول کو منسوب طرف شمس الائمہ کے نہین کیا حسن بن زیاد
شاگرد امام اعظم رح نے امام ہمام رح سے اختلاف حال صوم مین نقل کیا ہی کما مر ثانیاً ولو سلم
پس جب اکثر محققین نے قول شمس الائمہ کو نقل کیا اور کسی نے اوسپر کچھ جرح و قدح
نکیا تو وہ قول راجح و مختار ہوا ثالثاً بنا بر اسی توہم پر مجیب بھی کہسکتا ہی کہ عند کتب مین
جو محل اختلاف حال غیم مذکور ہی وہ فقط قول شیخ الاسلام کا برخلاف سب کے ہی جسکو
صاحب ذخیرہ نے بتصریح ذکر کیا ور تمام فقہا نے اختیار نہین کیا فالجواب الجواب
قال بعض العلماء اور ذخیرہ والے نے قول اکثر کا اولاً الخ اقول ذخیرہ والے
نے قال الاکثر نہین لکھا بلکہ قال شیخ الاسلام لکھا ہی معترض کا یہ توہم و جہل ہی کما مر
قال اور تعجب عجیب ذہن اول سے ہی الخ اقول منشا تعجب عدم فہم مراد مجیب ہی
مقصود مجیب یہ ہی کہ بحال غیم حل افطار اتفاقاً علی التحقیق بقول راجح ثابت ہوا
اور شبہ بالحق ثمہ الیہ سابقاً ذکر نہ خلاف احتیاط ہی کہ طرح ارتکاب صوم منہی عنہ

کاہی اور خیال ترک ورنہ فرض بقول مقابل تحقیق وغیر شبہ باطل ہی فلا یکون
معارضا لما لا یخفی **قال** بعض اعلماء عجب ہی کہ جب ثابت ہوا کہ اکثر عمل خلاف
صورت تعمیم قرار دیتے ہین **اقول** اذا کثر سے اگر اکثر موجودہ معترض ہین تو یہ قول
غلط فاحش ہی در حقیقت وہ ایک شیخ الاسلام ہین نہ اکثر اور اگر اور فقہاء مراد ہین تو وہ
اکثر نہین بلکہ اقل ہین معترض نے اس دعوے پر کہ حال صحو مین بالاتفاق افطار
نکرنا چاہیے عبارات ان کتب کی لکھین اشباہ حموی عن الذخیرہ جامع الرموز تنویر الابصار
رد محتار طحطاوی فقط اشباہ مین یہ مسئلہ علی الاطلاق ہی نہ مقید بحال صحو فلیس لہ حجۃ
بل علیہ حموی مین یہ قول ذخیرہ عن شیخ الاسلام وشمس الائمہ نقل کیا ہی اور ترجیح کسیکی
بیان نہین کی تنویر الابصار کا استدراک خود صاحب در مختار نے کیا ہی رد محتار
وطحطاوی مین خلاف دعوی معترض مرقوم ہی اب فقط قول صاحب جامع الرموز باقی
رہا اوسمین صراحتہً حال صحو مین اتفاق مذکور نہین بالغرض دعوی مذکور پر معترض کوئی دلیل
صریح ومطابقی بیان نکر سکا وانی لہ ذلک وھو خلاف تصریحات القوم **قال**
سبحان اللہ یہ علامہ اتنا نہین سمجھتے کہ استاذ علامہ نے جواب برسبیل تنزل لکھا تھا
والا جواب اول یہی تھا کہ قول عدل رویت ہلال مین شرط ہی وہو مفقود فیما نحن فیہ
کما لا یخفی **اقول** اولاً استاذ علامہ نے جواب مین کسی لفظ کا اشارہ
طرف تنزل کے نہین کیا اور شہادت مذکورہ پر کچھ بحث نہین کی پھر جواب اول
المعنی فی بطن الشاعر کیونکر سمجھتا ثانیاً یہ توجیہ القول بما لا یرضی بہ قائلہ ہی استاذ علامہ

موصوف نے عیدگاہ مین علی رؤس الاشہاد فکم قضاے ایک روزے کا سبکو دیا بناے قبول شہادت مذکور پر تاکہ اسناد علامہ موصوف نے ۱۲۹۸ھ ہجری مین تصحیح جواب مسالہ مذکور فرمائی ہے اور اوسپر مہر اپنی ثبت کی ہے یعنی بعد ثبوت رمضان بخبر واحد عدل یا مستور الحال اور گذرنے تیس دن کے اگر رویت ہلال شوال بسبب ابر وغیرہ نہو تو افطار کرنا چاہیے اور قضا ایک روزے کی رکھنا چاہیے باقی رہا شبہ فقدان عدالت رائی ہلال مذکور رسالہ مسطورہ مین اثبات اوسکا ذمہ معترض ہے الغرض بوجہ اتم ظاہر ہوا کہ مدار تحریر معترض کا توہمات ضعیفہ و تخیلات سخیفہ پر ہے و بس اور اسیپر تفاخر کر اس ہی کلام آخر مین لکھا ہے ولعل الحق لا یتجاوز عما حررنا اللهم احفظنا قال فتامل ولا تتعسف وعليك ان لا تتبع الهوى اقول أَتَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبِرِّ وَتَنْسَوْنَ أَنْفُسَكُمْ الاية فقط وما توفيقي الا بالله المجيب عليه توكلت واليه انيب حررت هذه الوريقات لالحاح بعض المحبين واصرار بعض المخلصين وآخر دعونا ان الحمد لله رب العلمين والصلوة والسلام على سيد المرسلين محمد وآله واصحابه اجمعين الى يوم الدين وانا العبد الراجي مغفرة الله القوي محمد عبد الغفار اللكهنوي تجاوز الله العلي عن ذنبي الخفي والجلي وصانني عن شر كل غبي وغوي قد تم ذلك في خامس المحرم سنة تسع وتسعين (۱۲۹۹) بعد الالف والمائتين من هجرة سيد الثقلين عليه الصلوة والسلام من المشرق والمغرب

خاتمۃ الطبع الحمد لله والمنۃ کہ مجموعہ فتاوای علماے کانپور ولکھنؤ و دہلی و بھوپال و دیوبند و سہارنپور و ٹونک و حیدرآباد و پشاور وغیرہ مع جواب شبہات مباحثین مطبع نظامی واقع کانپور مین عشرہ اولی ماہ مبارک ربیع الاول ۱۲۹۹ھ ہجریہ کو حسن اہتمام حافظ محمد ابو سعید خان صاحب سے مطبوع ہوا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## سوال

کیا فرماتے ہیں علمائے دین متین اس صورت میں کہ رمضان شریف کا چاند حالت ابر میں بطور شرعی ایک شخص کی گواہی سے ثابت ہوا اب بعد گذرنے تیس روز کے حالت ابر میں اگر ہلال شوال نظر نہ آوے تو افطار جائز ہی یا نہیں بینوا بالکتاب توجروا عند اللہ الوہاب۔

## ہو المصوب

سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ صورت مسئولہ میں اگرچہ فقہا کا اختلاف ہی مگر راجح اور مفتی بہ یہی معلوم ہوتا ہی کہ افطار چاہیے چنانچہ عالمگیری میں ہی اذا صاموا بشہادۃ الواحد واکملوا ثلثین یوما ولم یروا ہلال شوال لا یفطرون فیما روی الحسن عن ابی حنیفۃ رحمہما اللہ للاحتیاط وعن محمد انہم یفطرون کذا فی التبیین وفی غایۃ البیان قول محمد اصح کذا فی النہر الفائق وقال شمس الائمۃ الحلوائی ہذا الاختلاف فیما اذا لم یروا ہلال شوال والسماء مصحیۃ فاما اذا کانت متغیمۃ فانہم یفطرون بلا خلاف کذا فی الذخیرۃ وہو لا شبہ فکذا فی التبیین انتہی عالمگیری کی عبارت سے واضح ہوا کہ صاحب غایۃ البیان امام محمدؒ کے قول کی تصحیح کرتے ہیں اور صاحب نہر اوسکو تسلیم کرتے ہیں اور صاحب تبیین اسی امر کو اشبہ کہتے ہیں اور عالمگیری میں انہیں اقوال کا منقول ہونا جنسے بخوبی ظاہر ہو کہ مذہب صحیح اور مفتی بہ حالت ابر میں افطار ہی اس امر کو بخوبی ثابت کرتا ہی کہ جامعین عالمگیری کے نزدیک اسی مذہب کو ترجیح ہی ورنہ کچھ نہ کچھ اسپر جرح کرتے یا قول مخالف نقل کرکے اوسکی تائید کرتے اور مولانا بحر العلوم لکھنوی ارکان اربعہ میں شیخین اور امام محمد رحمہما اللہ کا اختلاف نقل کرکے امام محمدؒ کے قول کو لکھتے ہیں وہذا القول ارفق اور حموی نے شرح الاشباہ والنظائر میں بعد نقل اختلاف

اور یہ امر معلوم ہوا کہ باتفاق فقہا امام محمدؒ کے نزدیک حالت ابر میں افطار ہی ۱۲ منہ

کما ہو فی البنایۃ قولہ محمد رحمہ قال الشارح والاشبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیۃ لا یفطرون لظہور الغلط وان کانت متغیمۃ یفطرون لعدم ظہورہ انتہی اس عبارت سے معلوم ہوا کہ صاحب بنایہ اور شارح کے نزدیک مذہب صحیح اور مفتے بہ یہی ہو کہ حالت ابر مین افطار کرے اور حموی کا اولا ذخیرہ سے فقط اختلاف بیان کرنا اور آخر مین وہ قول نقل کرنا جسمین حالت ابر مین افطار کو ترجیح ہو اس امر کو ظاہر کرتا ہو کہ اوسکے نزدیک بھی اسی مذہب کو ترجیح ہو اور زیلعی نے شرح کنز مین بعد بیان اختلاف لکھا ہو والاشبہ ان یقال ان کانت السماء مصحیۃ لا یفطرون لظہور غلطہ وان کانت متغیمۃ یفطرون لعدم ظہور الغلط انتہی اور کسی قول کو اشبہ کہنے سے فقہا کی غرض یہ ہوتی ہو کہ یہ قول مفتی بہ ہی چنانچہ حموی نے شرح اشباہ مین لکھا ہو معنی قولہم الاشبہ انہ اشبہ بالمنصوص روایۃ والراجح درایۃ فیکون الفتوی علیہ کذا فی فتاوی البزازیہ انتہی اور ایسا ہی رد المحتار مین ہو ان اقوال سے تصریح صورت مسئولہ مین افطار کا راجح اور مفتی بہ ہونا ثابت ہوا اور معلوم ہوا کہ فقہا کے نزدیک از راہ نقل و عقل اسیکو ترجیح ہو چنانچہ نقل کے اعتبار سے اسکا راجح ہونا آگے بیان کیا جا چکا اور عقل کی رو سے اسوجہ سے ترجیح ہو کہ اس صورت مذکورہ مین بعد تیس روزہ کے افطار نکیا جاے تو قضاے قاضی کا فسخ لازم آئیگا جب ایک شخص کی شہادت سے قاضی نے روزہ کا حکم کر دیا اور رمضانیت کے ثبوت کو مان لیا تو ضمنا یہ بھی کہدیا کہ اگر رمضان کی انتیس کو چاند نہو تو بعد تیس روزہ کے افطار کرنا چاہیے کیونکہ کوئی مہینا تیس روز سے زائد کا نہین ہوتا بس جب تیس روزے پورے ہو گئے تو بموجب قضاے سابق افطار ضرور ہو گیا اب اگر افطار کا حکم نہ دیا جاے تو قضاے قاضی کا فسخ لازم آئیگا اور رعایت قضاے قاضی بہت ضرور ہو چنانچہ ناظرین کتب فقہ پر پوشیدہ نہین ہو علامہ زین بن نجیم صاحب البحر الرائق رسائل زینیہ مین لکھتے ہین [illegible] القضاء لا بد تقضا [illegible] فی [illegible] لا [illegible] انتہی [illegible]

دونوں میں مشترک تھی اسوجہ سے امام محمد صاحب دونوں جگہ تو یہیں افطار کا فتوی دیتے ہیں مگر مطلع صاف ہونیکی تقدیر پر یہ امر
ظاہر ہوتا ہی کہ قضاۃ قاضی ایک امر غلط پر ہوئے تھے اسوجہ سے شیخین اسوقت اوسکا اعتبار نہیں کرتے اور
جب مطلع صاف نہیں ہی تو کوئی وجہ ایسی نہیں پائی جاتی جسکی وجہ سے قضاے سابق غیر معتبر ٹھہرائی جاے
اور حسب صاحب درمختار اور شامی وطحطاوی کے کلام سے صورت مذکورہ مین افطار کو ترجیح معلوم ہوتی ہی کیونکہ
صاحب درمختار نے اول ماتن کا قول منح الغفار سے نقل کیا جسمین حالت غیم مین عدم افطار کو ترجیح دی ہی
اور محل اختلاف اسی حالت کو قرار دیا ہی پھر اوس سے استدراک کرکے بحوالہ ابن کمال ذخیرہ سے حالت مذکورہ
مین اتفاق نقل کیا جس سے یہ امر ثابت ہوا کہ حالت غیم مین اختلاف بیان کرنا اور عدم افطار کو ترجیح دینا
منظور فیہ ہی کیونکہ اس حالت مین جب ائمہ ثلاث کا افطار پر اتفاق ہی تو لامحالہ مذہب صحیح اور مفتی بہ یہی ہوگا
اور پھر اس مذہب کے مفتی بہ ہونے کو جیسے پہلے ضمناً بیان کیا تھا زیلعی کی عبارت نقل کرکے صراحۃً ذکر کیا
اور اوسکی تائید کی اس طرز بیان مین بنظر انصاف غور کیجیے تو ظاہر ہوتا ہی کہ صاحب درمختار اوسی مذہب کو
راجح قرار دیتا ہی جسے زیلعی نے راجح قرار دیا ہی اور اگر اس سلوب سے قطع نظر کرکے یہ کہا جاے کہ صاحب درمختار
کی غرض نقل عبارت ابن کمال و زیلعی سے صرف بیان اختلاف ہی تو یہ کہا جاے گا کہ صاحب درمختار کے
قول سے کسی مذہب کو ترجیح معلوم نہیں ہوتی پس اوسکا قول کسی کے لیے حجت نہوگا کسیکو یہ خیال نہو کہ
صاحب درمختار نے مطلقاً عدم افطار کو علی المذہب کہا ہی جس سے صاف ثابت ہوتا ہی کہ مطلقاً عدم افطار
صاحب درمختار کے نزدیک صحیح ہی اسواسطے کہ علی المذہب کی تصریح صاحب درمختار نہیں کرتا بلکہ ماتن
کا قول اوسکی کتاب منح الغفار شرح تنویر الابصار سے نقل کرتا ہی اور اسیواسطے کہتا ہی کذا ذکرہ المصنف
وعبارتہ ہکذا ولو صاموا بقول عدل حیث یجوز وغم ہلال الفطر لا یحل علی المذہب خلافاً لمحمد کذا
ذکرہ المصنف لکن نقل ابن الکمال عن الذخیرۃ انہ ان غم ہلال الفطر حل اتفاقاً وفی الزیلعی الاشبہ ان غم
حل والا لا اور علامہ شامی کے نزدیک حالت ابر مین افطار کا راجح ہونا عبارت ردالمحتار سے بچند وجوہ ثابت

غرض نقل ابن کمال سے ۱۲ منہ

ہوا یہ کہ مسئلہ متنی فقہا سے کچھ پیشتر ثبوت رمضان ضمنا بدون شہادت جمع کثیر کے صحیح قرار دیکر مسئلہ
حلت افطار بشہادت واحد اوسکی نظیر بیان کی ہی اور وہ یہی اختیار کیا ہی جس سے صاف ظاہر ہو گیا اوسکے
نزدیک مختار حلت افطار ہی ہو ورنہ او نظیر مسئلہ کی ہوتی فیما لو تم عدد رمضان ولم یر ہلال الفطر
للعلة یحل الفطر وان ثبت رمضان بشہادة واحد لثبوت الفطر تبعا وان کان لا یثبت قصدا الا
بالعدد والعدالة هذا ما ظهر لی دوم یہ کہ صاحب تنویر الابصار کے قول کی تائید اصلا نہین کی بلکہ جو
مذہب مخالف اوسکے شارح نے استدراک کرکے بیان کیا تھا اوسکی دو طرح تائید کی ایک تو غایة البیان
سے ترجیح حلت افطار کی نقل کی دوسرے اتفاق حلت افطار بر ذخیرہ وغیرہ سے نقل کیا عبارت اوسکی یہ ہی
قوله لکن الخ استدراک علی ما ذکرہ المصنف من ان خلاف محمد فیما اذا غم هلال الفطر بان مصرح بہ فی الذخیرة
وکذا فی المعراج عن المجتبی ان حل الفطر هنا محل وفاق وانما الخلاف فیما اذا لم یغم ولم یر الہلال فعندهما لا
یحل الفطر وعند محمد یحل کما قال شمس الائمة الحلوانی وحررہ الشرنبلالی فی الامداد قال فی غایة البیان
وجه قول محمد وهو الاصح ان الفطر ما ثبت بقول الواحد ابتداء بل بناء وتبعا فکم من شیء یثبت ضمنا
ولا یثبت قصدا وسئل عنه محمد فقال ثبت الفطر بحکم القاضی لا بقول الواحد انتہی جسپر کہ اوسکے
بعد ہی دوسرے قول مین تصریح اختلاف کی نفی کی چنانچہ اوسکا ذکر آگے آئیگا اور طحطاوی بھی اسی مذہب
پسندیدہ ہونا نور الایضاح سے نقل کرتے ہین چنانچہ قول شارح ان غم هلال الفطر حل اتفاقا کے بعد لکھتے
ہین هو الذی اقتضاه فی نور الایضاح انتہی ظاہر ہی کہ اگر طحطاوی کے نزدیک عدم افطار کو ترجیح ہوتی تو ایسا
قول نقل کرتے جس سے عدم افطار پسندیدہ ہونا ثابت ہوتا یا اس قول پر کچھ جرح کرتے فمن لا یخفی علی الادیب
المنصف ان اقوال سے یہ امر بخوبی ثابت ہوا کہ فقہا کے نزدیک حالت ابر مین افطار کو ترجیح ہی باقی رہا یہ امر کہ
یہ قول ائمہ ثلاث کا ہی یا فقط امام محمد کا اسمین بھی اختلاف روایت ہی شمس الائمہ حلوانی تو تصریح اتفاق ائمہ ثلاث
بیان کرتے ہین چنانچہ عمومی ہند شامی او طحطاوی وغیرہ اکثر فقہا اسکی تصریح کرتے ہین اور قاضی خان

بھی یہی بات ثابت ہوتی ہے کیونکہ وہ اختلاف کو حالت صحو سے مقید کرتے ہیں اور بلفظ فتاوی میں لکھتے
ولو قضى القاضي بشهادة الواحد على هلال رمضان فصاموا ثلثين يوما ولم يروا الهلال والسماء
مصحية ذكرنا ان على قول ابي حنيفة رح لا يفطرون وعن محمد يفطرون وبه اخذ نصير بن يحيى انتهى اور عبارت
کا مفہوم مخالف صریح دلالت کرتا ہے کہ حالت عدم صحو میں قاضیخان کے نزدیک اختلاف نہیں ہے اور نور الایضاح
میں بھی صورت مسئولہ میں بالاتفاق حل فطر بیان کیا ہے اور اوسکی شرح مراقی الفلاح میں اسیکو قول محقق قرار
دیا ہے وعبارة المتن مع الشرح هكذا ولا خلاف في حل الفطر اذا تم العدد وكان بالسماء علة ولو صاموا بعدما
ثبت رمضان بشهادة الفرد العدل كالعدلين اتفاقا على التحقيق انتهى وفي حاشية مراقي الفلاح للعلامة الطحطاوي
قوله اتفاقا على التحقيق يرجع الى شهادة الفرد العدل ومقابل التحقيق ان حل الفطر بشهادة الفرد قول محمد انتهى
اور علامہ مصطفی ابن ابی عبد اللہ الطائی کنز البیان میں لکھتے ہیں ولا خلاف في حل الفطر اذا كان بالسماء
علة ولو ثبت رمضان بشهادة الفرد انتهى اور علامہ شامی بھی اتفاق کی تصریح کرتے ہیں اسطرح کہ پہلے تو محل
اختلاف حالت غیم کو مصنف تنویر الابصار کے قول پر مبنی رکھا اور کہا لانها محل الخلاف على ما ذكره المصنف وغيره
ذخیرہ اور معراج سے حالت غیم میں اختلاف نقل کیا جیسا کہ عبارت منقولہ سابقہ سے ظاہر ہے اور اسکے بعد
لکھا نعم حمل ذلك الاطلاق ما في غاية البيان على قول محمد بالحل اذا غم شوال بناء على تحقق الخلاف الذي نقله المصنف
وقد علمت عدمه وحينئذ فما في غاية البيان في غير محله لانه ترجيح لما هو متفق عليه انتهى اس عبارت میں قول
وقد علمت عدمه اه صاف دلالت کرتا ہے کہ علامہ شامی کے نزدیک حالت غیم میں اختلاف نہیں ہے اس بیان سے
واضح ہوا کہ شمس الائمہ اور قاضی خان حالت غیم میں حل فطر باتفاق ائمہ ثلاث نقل کرتے ہیں اور صاحب نور الایضاح
اور مراقی الفلاح اور علامہ طحطاوی اس اتفاق کو مسلم رکھتے ہیں اور محقق بتاتے ہیں اور صاحب کنز البیان مع علامہ
شامی بھی اتفاق کی تصریح کرتے ہیں بیان سابق سے یہ امر بھی معلوم ہوا کہ طحطاوی نے درمختار کی شرح میں حالت غیم میں اختلاف
کو حصر کیا ہے اور کہا ہے قوله وغم هلال الفطر قيد به لان [illegible] لا خلاف انما هو فيه انتهى

اس سے یہ خیال نہ کرنا چاہیے کہ طحطاوی کے نزدیک حالت غیم میں اتفاق مسلم نہین ہی [illegible] طحطاوی
کی غرض صرف بیان مطلب مصنف معلوم ہوتا ہی یعنی شارح نے حکم ہلال الفطر کی قید اسلیے نہ لگائی ہی کہ اختلاف
شیخین ہو رسالہ محمد بیان کیا ہی اور اختلاف مذکور ماتن کے نزدیک حالت غیم میں منحصر ہو جیسا کہ شرح منح الغفار
سے ظاہر ہی الحاصل طحطاوی کا یہ قول لان اختلافه انما هو فيه مطلق نہین ہی بلکہ علی ما ذکره المصنف
کی قید اوسمین ضرور ہی وصفه حاشیہ مراقی الفلاح مین اسکو خلاف تحقیق کہنا صحیح نہوگا القدیہ امر اوسی
کی شرح سے بھی ثابت ہوتا ہی کیونکہ قول مذکور کے بعد ہی حالت غیم میں اتفاقاً علت افطار کی نور الایضاح اور
امداد الفتاح سے تائید کی ہی وعبارته هذا قولان غم هلال الفطر حل اتفاقاً هو الذی اعتمدناه فی نور الایضاح
وحررناه فی امداد الفتاح ونقل عن الحلوانی ان خلاف محمد فیما اذا العید وا هلال شوال السماء مصحية انتهى یہ
اس امر کو ثابت کرتی ہی کہ طحطاوی کا مختار اتفاق ہی کما لا یخفی علی المتامل آپ جس بات کا برادر محققین نے صورت
مسئولہ مین بالاتفاق علت افطار بیان کیا تو صاحب تنویر الابصار اور قہستانی کی مخالفت صریحہ سے یہ اتفاق
باطل نہین ہو سکتا ہی کیونکہ یہ دونون صاحب طبقہ سابعہ فقہا مین شمار کیے جاتے ہین اور شمس الائمہ اور قاضیخان
مرتبہ ثالثہ فقہا مین معدود ہین علما نے انکو مجتہد فی المسائل قرار دیا ہی چنانچہ رد المحتار مین تصحیح ہو البتہ
صاحب ذخیرہ کا حالت غیم مین اختلاف نقل کرنا قابل غور ہو سکتا ہی مگر صاحب ذخیرہ نے اختلاف مذکور بیان
کے بعد ہی شمس الائمہ کا قول نقل کیا ہی اور کسیکو ترجیح نہین دی اسوجہ سے صاحب ذخیرہ کے قول سے شمس الائمہ کا
قول مرجوح نہین ہو سکتا اور اگر یہ کہا جاے کہ صاحب ذخیرہ نے حالت غیم مین اختلاف کو مطلق چھوڑ دیا کسی قائل
کی طرف نسبت نہین کی جیسا کہ موہم ہی تو ظاہر ہی بعد عطف کر کے کہا وقال الحلوانی الخ اس سے معلوم ہوا کہ پہلا
قول اکثر کا ہی اور اکثر کا قول معتبر ہوتا ہی خصوصاً نقل مین جہاں ایسا ہوتا ہے تو صاحب ذخیرہ نے
حالت غیم مین اتفاق کو شمس الائمہ کی طرف منسوب کیا مگر اختلاف کو بھی شیخ الاسلام کی طرف منسوب کیا ہی اور لکھا ہی
ذکر شیخ الاسلام فی شرح کتاب الشہادات ان الواحد اذا شهد علی هلال رمضان عند القاضی والسماء متغیمة

قبل القاضی شهادة الناس بالصوم فلما اتموا ثلثین یوما وغم علیهم هلال شوال قال ابو حنیفة وابو یوسف
رحمهما الله تعالی یصومون من الغد ان کان یوم الحادی والثلثین ولا یفطرون وقال محمد یفطرون و
قال شمس الائمة الحلوانی رحمه الله هذا الاختلاف فیما اذا لم یروا هلال شوال والسماء مصحیة فاما اذا کانت
متغیمة فانهم یفطرون بلا اختلاف انتهی اس صورت مین قول دوم کی نسبت اکثر کیطرف ثابت نہوئی اور مجیب نے
صاحب ذخیرہ کا پورا قول نقل نہین کیا اصل کتاب کی عبارت اسطرح ہی جسطرح یہان نقل کی گئی علاوہ اوسکے
یہ بھی کہہ سکتے ہین کہ کسی محمل کو قائل کیطرف نسبت کرنے سے نہ تو یہ ثابت ہو سکتا ہی کہ یہ قول اکثر کا ہی
اور نہ عبارت ذخیرہ مین جو قال الحلوانی کا عطف اس امر کو مقتضی ہی کہ معطوف علیہ قال الاکثرون ہو
بلکہ صرف معطوف علیہ کا مقتضی ہی اور وہ اقتضا اسطرح بھی پورا ہو سکتا ہی کہ معطوف علیہ قال الحسن ہو بلکہ اسکو
اسوجہ سے ترجیح ہی کہ رفع ضرورت اسی قدر سے ہو سکتی ہی اور جب رفع ضرورت اسی قدر سے ہو گئی تو امر زائد کا
ثبوت بلا ضرورت رہگیا اب اوسکے ثبوت کے لیے دلیل ہونا چاہیے اس تقدیر پر ان دونون قولون مین
یہ فرق البتہ نکلا کہ پہلے قول کا قائل تو مجہول الحال ہی اور دوسرے قول کا قائل معلوم ہی کہ بڑا شخص مجتہد فی المسئلہ
ہی پھر ایسے معلوم الحال کے قول پر مجہول الحال کے قول کو کیونکر ترجیح ہو سکتی ہی اور اگر یہ کہا جاوے کہ حسن
بن زیاد امام اعظم سے مطلقا عدم افطار صورت معلومہ مین روایت کرتے ہین چنانچہ ہدایہ مین ہی ثم اذا قبل
الامام شهادة الواحد وصاموا ثلثین یوما لا یفطرون فیما روی الحسن عن ابی حنیفة للاحتیاط
ولان الفطر لا یثبت بشهادة الواحدة وعن محمد انهم یفطرون ویثبت الفطر بناء علی ثبوت الرمضان
بشهادة الواحد وان کان لا یثبت بها ابتداء کاستحقاق الارث بناء علی النسب الثابت بشهادة
القابلة انتهی اور ایسا ہی عالمگیری مین ہی جیسا کہ اوپر گذرا اور جب حسن بن زیاد نے مطلقا عدم افطار
روایت کیا تو معلوم ہوا کہ حالت غیم اور حالت صحو دونون مین امام اعظم کے نزدیک افطار نہین ہی اور جب
حسن بن زیاد کی روایت شمس الائمہ کے مخالف ہوئی تو لامحالہ حسن بن زیاد کی روایت کو ترجیح ہونا چاہیے

کیونکہ حسن بن زیاد امام صاحب کے شاگرد ہیں اور شمس الائمہ کی چوتھی صدی میں پیدائش ہے اسکا جواب یہ ہے کہ
شمس الائمہ ایسے شخص نہیں ہیں کہ انکا قول بلا ضرورت شدیدہ الغاء کیا جاوے اسوجہ سے ضروری ہے
کہ عمل جہانتک ممکن ہو دونوں روایتوں میں تطبیق دینا چاہیے۔ البتہ اگر تطبیق نہو سکے اسوقت ترجیح دینا
ہے جیسا کہ اصول کا قاعدہ ہے اور یہاں تطبیق ظاہر ہے کہ حسن بن زیاد کی روایت کو مقید کر دیا جاوے اور کہا
جاوے کہ عدم افطار حالت صحو میں مقصود ہے اس توجیہ سے کسی کے قول کا اہمال لازم نہیں آتا اور بغیر توجیہ کے
ایک قول کا اہمال لازم آئیگا والاعمال اولی من الاہمال علاوہ اسکے علامہ مصطفے بن ابی جماد نے
کنز البیان میں روایت حسن کو تصریح حالت صحو سے مقید کیا ہے بعبارتہ ہذا فاذا تم العدہ بشہادۃ فرد
ولم یر ہلال الفطر والسماء مصحیۃ لا یجب الفطر رواہ الحسن عن الامام وہو قول ابی یوسف
وسئل عنہ محمد فقال تثبت الفطر بحکم القاضی لا بقول الواحد وفی غایۃ البیان فقول محمد
احج انتہی اور علامہ طحطاوی کا اتفاق کو مسئلہ مذکورہ میں محقق قرار دینا بھی اس امر کو ثابت کرتا ہے کہ حسن
کی روایت مقید ہے پس جب مقتضائے عقل بھی یہی ہے اور بعض علما کی تصریح سے بھی ثابت ہوا کہ حسن کی روایت
مطلق نہیں ہے بلکہ حالت صحو سے مقید ہے پھر کیا وجہ ہے کہ بعض نے روایت کو جو مطلق روایت کیا ہے اوسکے
اطلاق کی اسقدر رعایت کی جاوے کہ بعض اکابر کی تکذیب لازم آوے اور انکا قول بالکل الغاء کر کے قرار دیا جاوے
الحاصل اس بیان سے عقلاً اور نقلاً شمس الائمہ کے نقل کو ترجیح معلوم ہوتی ہے واللہ اعلم بحقیقۃ الحال
جب مسئلہ مذکورہ میں اتفاق ثابت ہوا محقق اور راجح ٹھہرا تو یہ شبہ بالکل رفع ہو گیا کہ حلت افطار
امام محمد کا مذہب ہے اور حرمت افطار شیخین کا قول ہے اور شامی اور طحطاوی البحر الرائق سے نقل کرتے
ہیں المقرر عندنا انہ لا یفتی ولا یعمل الا بقول الامام الاعظم ولا یعدل عنہ الی قولہما
او قول احدہما الا لضرورۃ کمسئلۃ المزارعۃ وان صرح المشائخ بان الفتوی علی قولہما
انتہی پس جب عند الاختلاف امام صاحب ہی کے قول پر فتوی دینا درست ہے اگرچہ صاحبین

ایک طرف ہون اور مشائخ نے اونکے قول پر فتوی بھی دیا ہی تو جس جہت امام صاحب کے ساتھ ابو یوسف بھی ہون تو بطریق اولی اوسکے خلاف پر فتوی دینا جائز نہوگا الغرض یہ شبہہ بر تقدیر ثبوت اتفاق تو وارد ہی نہین ہوتا اور اگر اتفاق ثابت نہو تو بھی یہ حکم علی الاطلاق صحیح نہین ہو سکتا بہت مسائل ایسے نکلینگے جسمین امام صاحب کے خلاف پر فتوی دیا گیا ہی اور وہی معمول بہ اور مختار ہی چنانچہ ناظرین کتب فقہ پر پوشیدہ نہین ہی اسیواسطے علامہ شامی نے البحر الرائق کے قول مذکور کو کتاب القضا مین رد کیا ہی اور لکھا ہی فی فتاوی ابن الشلبی لا یعدل عن قول الامام الا اذا صرح احد من المشائخ بان الفتوی علی قول غیرہ وبہذا سقط ما بحثہ فی البحر من ان علینا الافتا بقول الامام وان افتی المشائخ بخلافہ وقد اعترضہ محشیہ خیر الرملی بما معناہ ان المفتی حقیقۃ ہو المجتہد فکیف یجب علینا الافتاء بقول الامام وان افتی المشائخ بخلافہ ونحن انما نحکی فتوی المجتہد الی ان قال فقولہ معتمد مذہبہ ای الذی اعتمدہ مشائخ المذہب سواء وافق قول الامام او خالفہ کما قررناہ انفا انتہی اور عبارت مذکورہ سے پہلے یہ بھی لکھا ہی ان الاصح ان المجتہد فی المذہب من المشائخ الذین ہم اصحاب الترجیح لا یلزمہ الاخذ بقول الامام علی الاطلاق بل علیہ النظر فی الدلیل وترجیح ما رجح عندہ دلیلہ ونحن نتبع ما رجحوہ واعتمدوہ کما لو افتوا فی حیاتہم انتہی

یہان سے معلوم ہوا کہ جس قول کو مشائخین مذہب ترجیح دین ہم مقلدین کو اوسکی اتباع چاہئے اگرچہ قول امام کے خلاف ہو اور حلت افطار کی صورت مسئولہ مین مشائخ کی ترجیح ظاہر ہی جیسا کہ اوپر مذکور ہوا البتہ جواب مذکور پر ایک شبہہ یہ ہوتا ہی کہ صورت مسئولہ مین افطار کا حکم دینا حکم متون کے خلاف ہی چنانچہ نقایہ مین ہی وبعد صوم ثلثین بقول عدلین حل الفطر وبقول عدل لا انتہی اور ایسا ہی وقایۃ الروایہ مین ہی ان متون مین صورت مسئولہ مین علی الاطلاق عدم افطار کا حکم ہی خواہ حالت غیم ہو یا نہو اور بہت متون اور شروح مین بھی یہی حکم ہی جامع الرموز مین ہی وبعد صوم ثلثین بقول

واحد لا يحل الفطر الا اذا صام واحد وتغيم السماء في الرمضانين او لا وقال محمد ولو تغيم السماء فيهما
حل الفطر لقيام الحجة وهو الكمال ولا خلاف فيه وانما الخلاف فيما اذا صحت ولم تتغير كما في الذخيرة انتهى وفتاوى قاضيخان
وغیرہ میں بھی مطلقاً عدم افطار کا حکم دیا ہے جیسا کہ اوپر گذرا پس اگر متون مختصر ہوا تو اس پر فتوی دینا چاہیے کیونکہ متون کو شروح اور فتاوی
پر ترجیح ہے جواب یہ امر جو مشہور ہے کہ متون کو شروح وغیرہ پر تقدم ہے یہاں متون سے مراد نقایہ اور وقایہ اور تنویر وغیرہ نہیں
بلکہ اس سے مقصود مختصرات متقدمین ہیں اور اکابر متاخرین میں فاضل ہارون بن بہاؤ الدین ناظورۃ الحق میں
لکھتے ہیں اما المختصرات التي صنفها اسلافنا الائمة وكبار الفقهاء الاجلة المعروفين بالعلم والزهد والفقه
والثقة في الرواية كابي جعفر الطحاوي وابي الحسن الكرخي والحاكم الشهيد المروزي وابي الحسن القدوري
ومن في هذه الطبقة من علمائنا فهي موضوعة بضبط اقوال صاحب المذهب وجمع فتاواه المروية عنه
فهي ملحقات بمسائل الاصول وظواهر الروايات في صحتها وثقة رواتها ومن ذلك اشتهر المتون كالنصوص
وانها مقدمة على ما في الشروح وما فيها على الفتاوى وليس المراد من المتون الا المختصرات هؤلاء من هذه
الائمة والفقهاء الاجلة واما المختصرات التي جمعها المتاخرون كالوقاية والكنز والنقاية وغيرها فان جامعيها
وان كانوا علماء صالحين وفضلاء كاملين ليسوا بهذه المثابة من الثقة والفقاهة مع خلو كلامهم عن التصحيح
والاسناد وعدم سلامته عن نوع تغيير وخلط وتصرف في التعبير انتهى كذا في النافع الكبير اور اگر
متون سے مراد بھی وقایہ اور کنز وغیرہ لیجائیں جیسا کہ در مختار سے معلوم ہوتا ہے تو جواب اس طرح دیا جائیگا کہ متون کی ترجیح
شروح وغیرہ پر مطلقاً نہیں ہے بلکہ اوس وقت ہے کہ متن اور شروح دونوں میں صراحۃ ترجیح مذکور ہو یا دونوں میں اطلاق ہو
اور اگر متن میں صراحۃ ترجیح مذکور نہیں اور شروح میں اسکی تصریح ہے تو شرح کو ترجیح ہوگی چنانچہ علامہ شامی رد المحتار میں لکھتے
ہیں صرحوا ان ما في المتون مقدم على ما في الشروح وما في الشروح مقدم على ما في الفتاوى لكن هذا عند التصريح
بتصحيح كل من القولين او عدم التصحيح اصلا اما لو ذكرت مسئلة في المتون ولم يصرحوا بتصحيحها بل صرحوا
بتصحيح مقابلها فقد افاد العلامة قاسم ترجيح الثاني لانه تصحيح صريح وما في المتون تصحيح التزامي والتصحيح